حضرت علامہ صائم چشتی رحمۃ اللہ علیہ کا مشہورِ زمانہ کلام

# کلامِ صائم



مرتّب

محمد توصیف حیدر

چشتی کتب خانہ
ارشد مارکیٹ جھنگ بازار فیصل آباد
0300.6674752-0300.7681230

اُردو پنجابی نعتوں کا مجموعہ

# کلامِ صائم

مرتب

صاحبزادہ محمد توصیف حیدر چشتی

چشتی کتب خانہ

ارشد مارکیٹ جھنگ بازار فیصل آباد

| | |
|---|---|
| نام کتاب | کلامِ صائم |
| مرتب | محمد توصیف حیدر چشتی |
| تعداد | ایک ہزار |
| پہلی بار | جون 1102 |
| طابع | محمد شفیق مجاہد چشتی |
| کمپوزنگ | چشتی کمپوزرز |
| ہدیہ | |


ملنے کا پتہ


صائم چشتی نعت ریسرچ سینٹر

رحمت ٹاؤن غلام محمد آباد نزد ملت کالج فیصل آباد

email.chishtikutabkhana@gmail.com

# تعارف مصنّف

## مفسرِ قرآں، محققِ دوراں، فنافی الرسول، بانی شہرِ نعت

## حضرت علامہ صائم چشتی علیہ الرحمۃ اللہ

### از:۔ محترم جناب نورالزماں نوری فاضل منہاج القرآن یونیورسٹی

حضرت علامہ صائم چشتیؒ اردو اور پنجابی کے معروف نعت گو شاعر، ادیب اور مترجم تھے وہ تمام عمر علم و ادب کے فروغ و اشاعت کیلئے مصروفِ عمل رہے بڑے بڑے نامور نعت گو شاعر ان کے شاگرد رہے ہیں۔

## ولادت :۔

علامہ صائم چشتیؒ کی پیدائش دسمبر 1932ء میں ضلع امرتسر کے قصبہ ''گنڈی ونڈ'' میں ہوئی آپ کا تعلق شیخ برادری سے تھا۔ والدِ گرامی شیخ محمد اسماعیلؒ تجارت پیشہ کے ساتھ ساتھ مذہبی لگاؤ بھی رکھتے تھے اور گاؤں کی مسجد میں قرآن پاک کی تعلیم دیتے تھے۔

## تعلیم :۔

آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد گرامی اور اپنے گاؤں ہی سے حاصل کی قرآن پاک ناظرہ کے علاوہ عربی اور فارسی کی بنیادی تعلیم بھی اپنے والد گرامی سے حاصل کی آپ چونکہ اپنے والدین کی پہلی نرینہ اولاد تھے اس لئے والد نے آپ کی تعلیم کی طرف خاص توجہ دی۔ آپ نے پرائمری گنڈی ونڈ سے حاصل کی،

آپؒ نے دینی تعلیم کا آغاز جامعہ رضویہ فیصل آباد کے مولانا سیّد منصور شاہ صاحب سے صرف ونحو پڑھتے ہوئے کیا۔ موصوف ہی سے آپ نے علوم متداولہ کی تمام کتب پڑھیں اور آٹھ سالہ درس نظامی کا کورس اپنی

ذہانت وفطانت کی بنا پر دو سال میں مکمل کر لیا۔ پھر دورۂ حدیث شریف جامعہ رضویہ میں شیخ الحدیث حضرت مولانا غلام رسول رضوی سے مکمل کر کے 1970ء میں دستارِ فضیلت اور سند حاصل کی دینی تعلیم کے علاوہ آپ نے طبیہ کالج سے طب یونانی میں ڈپلومہ بھی حاصل کیا۔

## شاعری میں مقام :۔

آپ بچپن ہی سے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی محبت میں نعت لکھتے تھے آپ کے اس جوہر کو فیصل آباد کے مذہبی ماحول میں اور جلاء ملی آپ کی لکھی ہوئی نعتیں شہر میں ہونے والی محافل میلاد اور عرسوں کی تقریبات میں پڑھی جانے لگیں اس سے آپ کا نام شہر میں گونجنے لگا جو جلد ہی پورے ملک میں نعتیہ شاعری کے اعتبار سے مقبول ومعروف ہو گیا فیصل آباد میں ہونے والے پنجابی اور اردو کے مشاعروں میں شرکت کی تو ہر طرف سے داد پائی۔

علامہ صائم چشتی رحمۃ اللہ علیہ کو مختلف زبانوں اردو، فارسی، عربی، پنجابی اور سرائیکی پر مکمل عبور تھا وہ پاکستان کے مختلف علاقوں میں ہونے والی ادبی تقریبات، محافل، میلاد، محافل نعت اور سیرت النبی کانفرنسوں میں شریک ہوتے اور اپنا کلام سنا کر داد حاصل کرتے۔

آپ نے فیصل آباد 1990ء کی دہائی میں ہنگامہ خیز ادبی تحریک شروع کی پنجابی بزمِ ادب کے وہ بانی تھے اس بزم کے پلیٹ فارم سے آل پاکستان مشاعرے، طرحی مشاعرے اور نعتیہ محافل ان کا طرۂ امتیاز تھا 1965 کی پاک بھارت جنگ کے بعد دھوبی گھاٹ کے گراؤنڈ میں ہونے والا ملک گیر مشاعرہ ان کی زندگی کا سب سے بڑا ادبی کارنامہ تھا اس اجتماع میں ایک لاکھ کے قریب افراد نے شرکت کی اس سے پہلے یا اس کے بعد آج تک اتنی بڑی محفل مشاعرہ اس شہر میں منعقد نہیں ہو سکی آپ مشہور نعت گو شاعر دائم اقبال دائم کی مناسبت سے اپنا تخلص صائم لکھتے تھے۔

## آپ کی نعتیہ شاعری اور شاگرد :۔

علامہ صائم چشتی رحمۃ اللہ علیہ نے نہ صرف نعتیہ شاعری کی بلکہ ملک میں نعت گو شاروں اور نعت خوانوں کی اچھی بھلی جماعت تیار کی کئی شاعر آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر آپ سے اصلاح لیتے تھے اردو اور پنجابی زبان کی اپنی لکھی ہوئی کتب کی تعداد ایک سو سے زائد ہے آپ پورے پاکستان کے شاعروں سے نعت لکھواتے اور ان کی

حوصلہ افزائی کرتے ہوئے ان کے مجموعوں کو شائع کرتے

آپ کے چشتی کتب خانہ پر ہر سال منعقد ہونے والی محفلِ نعت پاکستان بھر میں خصوصی شہرت کی حامل تھی اس محفل میں نعت پڑھنے کے لئے ملک کے سینکڑوں نعت خواں منتظر رہتے اور سٹیج پر آ کر نعت پڑھنا اپنے لئے سعادت سمجھتے تھے۔

آپ بعض دفعہ ہلکے پھلکے مشاعرے اپنی دکان پر ہی کرڈالتے داد دینے میں آپ نے کبھی بخل سے کام نہ لیا خصوصاً نوآموزوں کی خوب خوب حوصلہ افزائی فرماتے آپ کی دکان پر اکثر شاعروں اور نعت خوانوں کی مجلس رہتی نعت کے میدان ان کی خدمات کی بنیاد پر کہا جا سکتا ہے کہ فیصل آباد کو شہر نعت بنانے میں آپ کا بہت بڑا کردار ہے ۔اسی لئے آپ کو بانیٔ شہر نعت کہا جاتا ہے۔شاعری میں آپ کے شاگردوں کی تعداد سینکڑوں میں ہے جن میں خاص طور پر درج ذیل اسماء گرامی محتاجِ تعارف نہیں ☆ جناب الحاج یوسف نگینہ صاحب ☆ الحاج طاہر رحمانی المعروف حافظ بجلی ☆ جناب عبدالستار نیازی ☆ جناب سید ناصر چشتی ☆ جناب محمد مقصود مدنی ☆ جناب یٰسین اجمل ☆ جناب جمیل چشتی ☆ جناب اقبال شیدا ☆ جناب قائد شرقپوری ☆ جناب سید خضر حسین شاہ ☆ جناب واصف بڈیانوی ☆ جناب بری نظامی ☆ جناب صدف جالندھری ☆ جناب بری نظامی ☆ محمد دین سائل ☆ کوثر علی چشتی ☆ محمد دین پروانہ گوجروی ☆ دلکش فیصل آبادی ☆ محمد یعقوب سفر ☆ محمد امین برق فیصل آبادی ☆ حکیم مشتاق احمد مشتاق ٹوبہ ☆ محمد اسلم شاہ کوٹی ☆ عبدالخالق تبسم ☆ محمد گلزار چشتی ☆ نذیر احمد راقم ☆ عبدالرشید ارشد ☆ محمد رمضان راشد ☆ عاشق علی حق اور ڈاکٹر محمد یونس ملتانی

آپ کی نعتوں میں غنائیت اور نغمگی آپ کے مزاج کا خاصہ ہے آج کل اکثر بڑے بڑے نعت خواں بڑی بڑی محافل میلاد میں آپ کی نعتیں پڑھ کر داد حاصل کر رہے ہیں۔

## وصالِ پاک :۔

علامہ صائم چشتی رحمۃ اللہ علیہ نے بھرپور زندگی گزارتے ہوئے 22 جنوری 2000ء میں کو رات کے وقت اپنی جان خالقِ حقیقی کے سپرد کی آپ کی نمازِ جنازہ میں شہر کے ممتاز علماء، شعراء، ادباء اور نعت خوانوں کے علاوہ کثیر تعداد میں عامۃ الناس نے شرکت کی۔آپ کو اللہ تعالیٰ نے چار بیٹیوں کے علاوہ تین بیٹوں کی نعمت سے نوازا بیٹوں کے نام یہ ہیں۔صاحبزادہ محمد لطیف ساجد چشتی ، صاحبزادہ محمد شفیق مجاہد صاحبزادہ محمد توصیف حیدر آپ کی اولاد

کے علاوہ کثیر تعداد میں نعت خواں اور شعراء آپ کے نام اور کام کو زندہ رکھے ہوئے ہیں۔

## عرس مبارک :۔

ہر سال چودہ شوال المعظم کو آپ کا عرس مبارک نہایت تزک واحتشام سے جامع مسجد سیّدنا حیدرِ کرار رحمت ٹاؤن غلام محمد آباد فیصل آباد میں منایا جاتا ہے ۔مزار مبارک کو غسل دیا جاتا ہے، رسمِ چراغاں ہوتی ہے، چادر پوشی، ختم شریف کا اہتمام کیا جاتا ہے۔محفلِ سماع ،نعت خوانی اور علمائے کرام کے خطابات ہوتے ہیں اِن مبارک تقاریب میں ملک اور بیرون ملک سے مشائخ عظام شرکت فرماتے ہیں ۔

# حمد

تو بڑا رحیم و کریم ہے تیری شان جَلَّ جَلالہ

توبصیر ہے ، تو قدیر ہے ، تیری کب مثال و نظیر ہے
تو قیوم ہے ، تو قدیم ہے ، تیری شان جَلَّ جَلالہ

ہے یہاں بھی تو ، ہے وہاں بھی تو ، ہے عیاں بھی تو ، ہے نہاں بھی تو
تو گُلوں میں مِثل شمیم ہے ، تیری شان جَلَّ جَلالہ

تیرا ذرے ذرّے میں نور ہے ، تیرا ہَر جگہ پہ ظہور ہے
تو خبیر ہے ، تو علیم ہے ، تیری شان جَلَّ جَلالہ

تو کہاں اے میرے خُدا نہیں ، کوئی شے بھی تیرے سِوا نہیں
تو عظیم ہے ، تو عظیم ہے ، تیری شان جَلَّ جَلالہ

تیرے در پہ خیرِ کثیر ہے ، تیرے دَر کا صائمؔ فقیر ہے
تیرا عام لُطفِ عمیم ہے ، تیری شان جَلَّ جَلالہ

# تُو شاہِ خوباں

تُو شاہِ خوباں تُو جانِ جاناں ہے چہرہ اُمّ الکتاب تیرا
نہ بن سکی ہے نہ بن سکے گا مِثال تیری جواب تیرا

تُو سب سے اوّل تُو سب سے آخر مِلا ہے حُسنِ دوَام تجُھ کو
ہے عُمر لاکھوں برس کی تیری مگر ہے تازہ شباب تیرا

ہے کتنا خلقِ عظیم تیرا ہے کتنا لطفِ عمیم تیرا
ہوا نہ جاں کے بھی دُشمنوں پر شہِ دوعالم عتاب تیرا

ہو مُشک و عنبر یا بُوئے جنت نظر میں اُس کی ہیں بے حقیقت
مِلا ہے جس کو مَلا ہے جس نے پسینہ رشکِ گلاب تیرا

میں تیرے حُسنِ بیاں پہ صدقے میں تیری میٹھی زباں پہ صدقے
برنگِ خوشبو دِلوں میں اُترا ہے کتنا دلکش خطاب تیرا

خُدا کی غیرت نے ڈال رکھے ہیں تجھ پہ ستّر ہزار پردے
جہاں میں بن جاتے طُور لاکھوں جو اِک بھی اُٹھتا حجاب تیرا

ہے تُو بھی صائمؔ عجیب انساں جو روزِ محشر سے ہے ہراساں
ارے تُو جن کی ہے نعت پڑھتا وہی تو لیں گے حساب تیرا

## قطعہ

جب بھی نعتِ حضور ہوتی ہے
نیند آنکھوں سے دُور ہوتی ہے
اُن کی محفل جہاں بھی ہو صائمؔ
اُن کی آمد ضرور ہوتی ہے

# یا محمد میں جنت نہیں مانگتا

یا محمد میں جنت نہیں مانگتا تیری بستی میں چھوٹا سا گھر چاہیے
میرے سجدوں کی ہے بس یہی آرزو تیری چوکھٹ ترا سنگِ در چاہیے

غم کے ماروں کا سرکار رکھنا بھرم بہرِ شبّیر ہو اِک نگاہِ کرم
دُور ہو جائیں گے سارے دُنیا کے غم تیری رحمت بھری اک نظر چاہیے

پُھول کلیاں چمن چاند تارے کہاں کملی والے کے در کے نظارے کہاں
ہو مبارک فرشتو تمہیں کہکشاں مجھ کو طیبہ کی گردِ سفر چاہیے

اے مِرے ہمسفر اے مِرے ہمنوا مجھ کو قصے نہ حور و جناں کے سُنا
مجھ کو بس تُو مدینے کا دیدے پتا مجھ کو بس مصطفیٰ کی خبر چاہیے

ہے یہی آرزو ہے یہی التجاء مجھ کو خوشیوں سے کچھ نہ رہے واسطہ
تیرے غم میں مجھے اے مِرے مصطفیٰ دردِ دِل چاہیے چشمِ تر چاہیے

گرچہ دیدار کی میں نے کی ہے دعا پر کہاں میں کہاں سرورِ انبیاء
شرم آتی ہے صائم یہ کہتے ہوئے مجھ کو میری دُعا کا ثمر چاہیے

# اِنتخاب آیا

حِسین و مہ جبین و نازنین و لاجواب آیا
محمد مُصطفیٰ بَن کر خُدا کا اِنتخاب آیا

وہ چاند آیا کہ جس کا وَ القمر بے داغ ہے چہرہ
جو گہنایا نہیں جاتا وہ عربی آفتاب آیا

جلایا طُور کو جِس نے تبسّم کی تجلّی سے
وہ نورِ اولیں مکے میں ہوکر بے نقاب آیا

صنم خانوں سے اُٹھی ہے صَدا اللہ اَکبر کی
جہانِ کُفر میں ایسا نرالا اِنقلاب آیا

نہ اُس کی ابتداء پوچھو نہ اُس کی انتہا پوچھو
جو ہَر اول سے اول ہے وہی عالی جناب آیا

محمد مصطفیٰ کے نام کی برکت سے اے صآئم
میری ہر نعت کے ہر شعر پر تازہ شباب آیا

# ہوں درُود تجھ پہ بھی آمنہ

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

ہوں درُود تجھ پہ بھی آمنہ تیرے چاند پر بھی سلام ہے
تیری گود کتنی عظیم ہے مِلا جس کو ماہِ تمام ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

جو رہا تھا عرشِ برین پر وہی چاند اُترا زمین پر
ہوں حلیمہ تجھ کو مبارکیں یہی انبیاء کا امام ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

وہ جمیل ہے وہ حسین ہے وہ خدا کا نورِ مبین ہے
اُسے کیسے خود سا بشر کہوں یہ جہان جس کا غلام ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

مجھے مت کہو کہ غریب ہے مِرا سب سے اونچا نصیب ہے
میں تو بس گدائے رسول ہوں مجھے کیا زمانے سے کام ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

تُو کہاں کہاں مِرا تاجور تو زمیں پہ ہے وہ ہے عرش پر
جو مِرے نبی کی ہے گفتگو وہ تمام حق کا کلام ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

سجی بزمِ صلّ علیٰ کمال ہے سبھی مُصطفیٰ کا جمال ہے
سبھی دو سلامی حضور کو یہی وقت' وقتِ قیام ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علیہ وَآلِہٖ

# بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

وہی دوجہاں کا ہے آسرا وہی ہر نظر کا سرور ہے
وُہی چشمِ موسیٰ کی آرزو وہی طُور ہے وہی نُور ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

کبھی عرش پر کبھی فرش پر کبھی پھر زمیں سے ہیں عرش پر
کبھی تر لہو سے ہیں ایڑیاں کبھی لامکاں بھی ہے رہگذر

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

وہی ابتداء وہی اِنتہاء وہی والقمر وہی والضحیٰ
کبھی اُذنُ منّی کی ہے صدا کبھی رو رہے ہیں وہ غار میں

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَت جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

وہی ہر چمن کی بہار ہے وہی ہر نظر کا قرار ہے
وہی انبیاء کا اِمام ہے وہی مُرسلوں کا وقار ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَت جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

وہی ہاشمی وہی مصطفی وُہی روشنی وہی مہک ہے وہی
وہی خضرِ راہِ حیات ہے وہی زندگی کی ہے زندگی

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ، کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَت جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہِ وَآلِہٖ

کبھی آمنہ کی ہے گود میں کبھی بکریاں ہے چرا رہا
کبھی چاند کو ہے اُتارتا کبھی عرش کو ہے سجا رہا

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ،کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہٖ وَآلِہٖ

وہی حسن حُسنِ قدیم ہے وہی نور نورِ عظیم ہے
وہی ماہِ کنعاں کی ہے ضیاء وہی آرزوئے کلیم ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ،کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہٖ وَآلِہٖ

وہی چاند ہے وہی پھول ہے وہی انبیاء کا رسول ہے
وہی سب کا صائم ہے آسرا وہی سب کی اصلِ اُصول ہے

بَلَغَ العُلیٰ بِکَمَالِہٖ ،کَشَفَ الدُّجیٰ بِجَمَالِہٖ
حَسُنَتْ جَمِیعُ خِصَالِہٖ ، صَلُّوا علَیہٖ وَآلِہٖ

# آج کی رات ہے

نوری محفل پہ چادر تنی نور کی نور پھیلا ہوا آج کی رات ہے
چاندنی میں ہیں ڈوبے ہوئے دو جہاں کون جلوہ نما آج کی رات ہے

عَرش پر دھوم ہے فرش پر دُھوم ہے ہے وہ بَد بخت جو آج محروم
پھر یہ آئے گی شب کِس کو معلوم ہے ہم پہ لُطفِ خُدا آج کی رات ہے

مومنو آج گنجِ سخا لُوٹ لو لُوٹ لو اے مریضو شِفا لُوٹ لو
عاصیو رحمتِ مصطفیٰ لوُٹ لو بابِ رحمت کُھلا آج کی رات ہے

اَبرِ رحمت ہیں محفل پہ چھائے ہوئے آسماں سے ملائک ہیں آئے ہوئے
خود محمد ہیں تشریف لائے ہوئے کِس قدر جانفزا آج کی رات ہے

مانگ لو مانگ لو چشمِ تر مانگ لو دَردِ دِل اور حُسنِ نظر مانگ لو
کملی والے کی نگری میں گھر مانگ لو مانگنے کا مزا آج کی رات ہے

اِس طرف نور ہے اُس طرف نور ہے سارا عالم مسرت سے معمور ہے
جس کو دیکھو وہی آج مُسرور ہے مَہک اُٹھی فضا آج کی رات ہے

وقت لائے خُدا سب مدینے چلیں لُوٹنے رحمتوں کے خزینے چلیں
سَب کے منزل کی جانب سفینے چلیں میری صؔائم دُعا آج کی رات ہے

## قطعہ

مجھے وجدانِ جامی مل گیا ہے
وہی ذوقِ دوامی مل گیا ہے
وظیفے کے لئے صؔائم کو آقا
تِرا اسمِ گرامی مل گیا ہے

# مدینہ یاد آیا ہے

گھٹاؤ اَشک برسَاؤ مدینہ یاد آیا ہے
سما ساون کا دکھلاؤ مدینہ یاد آیا ہے

نہ چھیڑو وَاعِظو جنت کے لالہ زار کی باتیں
سُناؤ آج بس مجھ کو دِیارِ یار کی باتیں
مجھے کچھ اور تڑپاؤ مدینہ یاد آیا ہے

خدا کے واسطے روکو نہ مجھ کو آج رونے دو
مِرے اَشکوں کو بہنے دو مجھے بیتاب ہونے دو
مجھے اَب کُچھ نہ سمجھاؤ مدینہ یاد آیا ہے

تڑپ کر اے دلِ بیتاب تڑپادے زمانے کو
جلادو بجلیو آکر خوشی کے آشیانے کو
اے اَرمانو مچل جاؤ مدینہ یاد آیا ہے

تصور میں مِرے رہنے بھی دو رنگیں فضاؤں کو
سنہری جالیوں کو گُنبدِ خضریٰ کی چھاؤں کو
نہ اب صآئمؔ کو بہلاؤ مدینہ یاد آیا ہے

## قطعہ

فرشتوں کا مسکن بہشتوں کا زینہ
مدینہ مدینہ مدینہ مدینہ
مِری کاش قسمت میں ہو جائے صآئمؔ
مدینے میں مرنا مدینے میں جینا

# کملی والے نگاہِ کرم ہو اگر

کملی والے نگاہِ کرم ہو اگر پھر دوا چاہیے نہ شفا چاہیے
میں مریضِ محبت ہوں مجھ کو تو بس اِک نظر یا حبیبِ خُدا چاہیے

اب تو ہو نظر رحمت مرے مُصطفیٰ آخری وقت ہے تیرے بیمار کا
کچھ بھی اس کے سوا میں نہیں مانگتا تیرے دامن کی ٹھنڈی ہوا چاہیے

تو ہی ایمان سے مجھ کو واعظ بتا کس سے مانگیں بھلا مُصطفیٰ کے سوا
انبیاءِ بھی پکاریں گے محشر کے دن مُصطفیٰ چاہیے مُصطفیٰ چاہیے

میرے محبوب عالم کے حاجت روا کون جانے کہ رُتبہ ہے کتنا تیرا
چاہتے ہیں دو عالم خُدا کی رضا ربِّ عالم کو تیری رضا چاہیے

تلخیٔ حشر کیا ہم کو تڑپائے گی خُود ہی قدموں میں جنت چلی آئے گی
بات بگڑی ہوئی سب کی بن جائے گی بس تِرے نام کا آسرا چاہیے

موت کچھ بھی نہیں موت کیوں ڈروں ایک جاں کیا فدا لاکھ جانیں کروں
روز مَر کر جیوں روز جی کر مروں پر مدینہ میں صآئمؔ قضا چاہیے

# دِل مچل جائے گا

آفتاب دوعالم کی باتیں کرو ظلمتوں کا جنازہ نکل جائے گا
اُن کو چہرے سے گیسو ہٹانے تو دو روشنی میں جہاں سارا ڈھل جائے گا

ہے یہ دل کہہ رہا وہ ابھی آئیں گے سب کے بگڑے مقدر سنور جائیں گے
اُن کے آنے تلک ذِکر جاری رہے رنگِ محفل وگرنہ بدل جائے گا

جا صبا میرے محبوب کے پاس جا اُن کے والّیل گیسو ذرا چوم آ
دیر ہو اُن کے تشریف لانے میں گر اُن کی خوشبو سے ہی کام چل جائے گا

اُن کے دیدار کی آرزو مت کرو اُن کے چہرے پہ اچھا ہے پردہ رہے
گر نقاب آپ نے رُخ سے سرکا دیا طور کیا یہ جہاں سارا جل جائے گا

اُن کے در پہ میں جاتا تو ں ہوں دوستو ہوش میں مجھ سے رہنے کا وعدہ نہ لو
مجھ کو معلوم ہے دیکھتے ہی اُنہیں جاں تڑپ جائے گی دِل مچل جائے گا

میں تھا چُپ اس لئے کہ کبھی نہ کبھی حُسن کی دیں گے خیرات وہ آپ ہی
پر وہ دِل میں ہیں شاید یہ سمجھے ہوئے باتوں باتوں میں صآئم بہل جائے گا

## قطعہ

سرکارِ دوجہان ہیں عنوانِ کائنات
ہیں آپ ہی تو نقطہء امکانِ کائنات
صآئم ہے ظاہر ہو گیا لولاک سے یہ راز
وہ وجہِ کائنات ہیں وہ جانِ کائنات

# دیکھیں گے انبیاء بھی

دیکھیں گے انبیاء بھی نظریں اُٹھا اُٹھا کے
محشر میں جب محمد آئیں گے مسکرا کے

چاہیں گے جو محمد وہ ہی خُدا کرے گا
سب اختیارِ محشر اُن کو عطا کرے گا
بخشے گی اُن کی رحمت مُجرم بُلا بُلا کے

اِک طرف عاصیوں کو وہ بخشوا رہے ہیں
پیاسوں کو اِک طرف وہ کوثر پلا رہے ہیں
وہ کیا ہیں کون جانے اُن کو سوا خُدا کے

جائے گی جب سواری جنت میں مصطفیٰ کی
نکھرے گی اور رنگت فردوس کی فضا کی
دیں گی سلامی حوریں نظریں بِچھا بِچھا کے

لائیں گے لوگ ہَدیے عملوں کے جب سجا کر
ہوں گے رہا وہ صآئم پرچے دِکھا دِکھا کر
میں مانگ لوں گا بخشش نعتیں سُنا سُنا کے

# ٹھنڈی، ٹھنڈی ہوا رحمتوں کی چلی

ٹھنڈی ، ٹھنڈی ہوا رحمتوں کی چلی
بن کے موجِ کرم مصطفی آ گئے
حل ہونے لگیں خُود بخُود مُشکلیں سارے عالم کے مُشکل کُشاء آ گئے

آمنہ کا مُقدّر سنوارا گیا
گود میں چاند جِس کی اُتارا گیا
حُورو غِلماں سلامی کو جُھکنے لگے پڑھتے رِضوان صلِّ علیٰ آ گئے

دونو عالم کی قِسمت بدلنے لگی
نُور میں ساری کونین ڈھلنے لگی
خُوش مقدّر حلیمہ مُبارک تُجھے گود میں تیری خَیرالوریٰ آ گئے

کیف دِل کو نظر کو بصارت مِلی
سب یتیموں ، کنیزوں کی بِگڑی بنی
مِٹ گئیں ظُلمتیں ہو گئی روشنی وَالقمر آ گئے والضحیٰ آ گئے

بن گئی ہے زمیں رشکِ باغِ جناں
سج گئے آسماں کِھل اُٹھے گلستاں
مانگ لو رحمتیں کھول لو جھولیاں دینے خیرات حاجت روا آ گئے

نُور میں ہے زمیں سب نہائی ہوئی
اُن کی آمد پر پرچم کُشائی ہوئی
مصطفی کی سلامی کی تقریب میں نعت پڑھتے ہوئے انبیاء آ گئے

آج کوئی بھی صآئم نہ خالی رہے
سب مُرادیں ملیں ہر مصیبت ٹلے
کملی والے کی آمد کا صدقہ ملے بھیک لینے کو ہم یا خُدا آ گئے

# آج محبوب کا یومِ میلاد ہے

آج محبوب کا یومِ میلاد ہے
دونو عالم سجائے سنوارے گئے
مہک اُٹھا جہاں آ گیا باغباں باغِ جنت زمیں پر اُتارے گئے

ہوگئی حُسنِ خالق کی جلوہ گری
نُور سے گود ہے آمنہؓ کی بھری
جس کے گھر کی سلامی کو آداب سے کعبۃ اللہ کے جُھکتے منارے گئے

دوجہاں میں حلیمہ کا ثانی کہاں
جس کی جھولی میں آئے تھے دونو جہاں
جس طرف بھی حلیمہ کی ناقہ گئی ذرّے راہوں کے بنتے ستارے گئے

آج کے روز خوشیاں منائیں گے ہم
گیت شاہِ مدینہ کے گائیں گے ہم
جن کی آمد پہ ہراِک گُنہگار کو مغفرت کے لئے مِل سہارے گئے

مہکی مہکی ہوا ہے بکھرنے لگی
زُلفِ محبوب شائد سنورنے لگی
خُوب قِسمت ہماری چمکنے لگی خُوب بنتے مُقدّر ہمارے گئے

مصطفی لائے تشریف دُنیا میں جب
بہرِ اُمت تھا سجدے میں سر جُھک گیا
اُن کے سجدے کی عظمت ہو کیا پُوچھتے عاصیو دُھل گنہ سب تمُہارے گئے

کیف میں ہے فضا سب ڈھلی جا رہی
غیب سے ہے یہ صآئم صدا آ رہی
ہے خُوشی جِن کو آقا کے مِیلاد کی آج بخشے وہ سارے کے سارے گئے

# ساماں نظر آئے

رحمت کے مدینے میں ساماں نظر آئے
ہر آنکھ میں اشکوں کے طُوفان نظر آئے

سرکارِ مدینہ کا ہر اِک ہی بھکاری ہے
طیبہ کے گداؤں میں سُلطان نظر آئے

گلیاں ہوں مدینے کی یا باغ مدینے کے
ہر طرف محمد کا فیضان نظر آئے

تفسیر پڑھی جس نے والشّمس کی ہے اُسکو
محبوب کا چہرہ ہی قرآن نظر آئے

ظاہر میں مدینے کے دربان انوکھے ہیں
اُس در پہ فرشتے بھی دربان نظر آئے

ہر ایک کو خُود آقا ہاتھوں سے کھلاتے ہیں
جتنے بھی مدینے میں مہمان نظر آئے

کیا نعتِ محمد کی وُسعت ہو بیاں صآئم
لاکھوں ہی محبت کے عنوان نظر آئے

## قطعہ

نورِ خالق کی ضیاء ہے آستانہء رسول
مرکزِ جود و سخا ہے آستانہء رسول
گرچہ ہے زیرِ فلک صآئم حقیقت ہے مگر
عرشِ اعلیٰ سے سوا ہے آستانہء رسول

# تِرا جلوہ نگاہوں میں

تِرا جلوہ نگاہوں میں سما جائے تو کیا کہنا
تصوّر میں تِری تصویر آجائے تو کیا کہنا

بڑی شَے ہے خیالِ گنبدِ خضریٰ میں گُم ہونا
یہ دیوانہ مدینے میں چلا جائے تو کیا کہنا

پیامِ غم درِ محبوب پر جانا بھی کیا کم ہے
مِرے اَشکوں سے تر ہو کر صبا جائے تو کیا کہنا

سنور جانا خیالِ یار سے بھی خُوب ہے لیکن
رہِ محبوب میں اے دِل مِٹا جائے تو کیا کہنا

یہ محفل جس کے ذِکرِ پاک سے رشکِ گُلستاں ہے
وہ خُود محفل اگر اپنی سجا جائے تو کیا کہنا

اُنہیں کے پل رہا ٹُکڑوں پہ ہے صاؔئمؔ جہاں بھی ہے
مگر داتا کی چوکھٹ پر گدا جائے تو کیا کہنا

# قطعہ

جن کے لئے خدا نے دونوں جہاں سنوارے
وہ آ گئے محمد کونین کے سہارے
صلی علیٰ کے نغمے ہیں گا رہی فضائیں
نعت رسول صاؔئمؔ ہیں پڑھ رہے ستارے

# درود پڑھتے ہیں

نبی پہ چاند ستارے درود پڑھتے ہیں
ملک بھی سارے کے سارے درود پڑھتے ہیں

جہاں تو کیا ہے خُدا بھی ہے نعت خواں اُن کا
خُدا کے سارے نظارے درود پڑھتے ہیں

ہے حکم ! صلوا علیہ وسلموا آیا
کتابِ پاک کے پارے درود پڑھتے ہیں

خُود آپ کان لگا کر درود سُنتے ہیں
جہاں بھی آپ کے پیارے درود پڑھتے ہیں

رسولِ پاک بتاتے خُود صحابہؓ کو
فلاں غلام ہمارے درود پڑھتے ہیں

تمام درد زمانے کے دور ہوتے ہیں
کہ جب بھی درد کے مارے درود پڑھتے ہیں

کروڑ بار ہو صآئم سدا سلام اُن پر
یہ جن پہ شعر تُمہارے درود پڑھتے ہیں

# قطعہ

ذرہ ذرہ دُرود پڑھتا ہے
قطرہ قطرہ دُرود پڑھتا ہے
میرے آقا کی ذات پر صآئم
میرا اللہ دُرود پڑھتا ہے

# حضور آئے حضور آئے

خوشی مناؤ اے غم کے مارو حضور آئے حضور آئے
سہارا مانگو اے بے سہارو حضور آئے حضور آئے

نِگاہیں اپنی جُھکا کے رکھنا، دِلوں کے دامن بچھا کے رکھنا
بَھرے گی جھولی نبی کے پیارو حضور آئے حضور آئے

نبی کی محفل میں آنے والو خوشی میں غم کو دبانے والو
مِلے گا آرام بیقرارو حضور آئے حضور آئے

سجا ہوا گھر ہے آمنہ کا ہے چاند جھولی میں لامکاں کا
جُھکو سلامی کو چاند تارو ، حضور آئے حضور آئے

خزاں سے کہہ دو چمن سے جائے نہ ہم غریبوں کو یوں ستائے
چلی بھی آؤ حسیں بہارو حضور آئے حضور آئے

نگاہِ صآئمؔ کو دیکھنے دو جمالِ سرکارِ ہَر دو عالم
رُکو بھی آنکھوں کی آبشارو حضور آئے حضور آئے

# قطعہ

آہِ دِل یوں نِکل آسماں رو پڑے
جانِ مَن یوں تڑپ کہ جہاں رو پڑے
چِیر کے رکھ دے صآئمؔ گریبانِ دِل
کیفیّت اِضطراری کے دِن آگئے

# دَردمَندو مِرے آنسوؤں میں

دَردمَندو ! مِرے آنسوؤں میں مانتا ہوں روانی نہیں ہے
کیسے اَشکوں کے دریا بہادوں میری آنکھوں میں پانی نہیں ہے

کب بُلاؤ گے شاہِ مدینہ جَل رہا ہے جُدائی میں سِینہ
جی رہا ہوں مگر میرے آقا یہ مِری زندگانی نہیں ہے

یاد آتا ہے جب بھی مدینہ کٹنے لگتا ہے میرا کلیجہ
اِتنی آسان اے سُننے والو میرے غم کی کہانی نہیں ہے

سارے جلوے حسیں سے حسیں ہیں جانفزا دِلرُبا دِلنشیں ہیں
کِس کو دیکھوں مقابل میں اُن کے اُن کا کوئی بھی ثانی نہیں ہے

میرے محبوب زندہ نبی ہیں بلکہ ہر چیز کی زندگی ہیں
اُن کے ذاکر کو کیا موت آئے ذکر جب اُن کا فانی نہیں ہے

تُم سمجھتے ہو یہ جا رہا ہے موت کے ڈر سے گھبرا رہا ہے
گُم ہے صآئم تصوّر میں اُن کے موت کی یہ نشانی نہیں ہے

## قطعہ

آج میرے حضور آئیں گے
بن کے آنکھوں کا نور آئیں گے
دل کے دامن کو کھول لو صآئم
میرے آقا ضرور آئیں گے

# اشکباری کے دن آگئے

پھر مدینے کی جانب چلے قافلے
پھر مِری بیقراری کے دِن آگئے
چشمِ بیتاب بیتابیاں چھوڑ دے
اَب تِری اَشکباری کے دِن آگئے

زائرو ! صَد مُبارک ہوں یہ مرحلے
بن کے مہمان آقا کے ہو جا رہے
اَشک کیف و مُسرّت کے مَت روکنا
خَیر سے آہ و زاری کے دِن آگئے

جب مناظر مدینے کے مل جائیں گے
خود بخود پھول زخموں کے کھل جائیں گے
خوں کے آنسو بہا، خوب دریا چلا
کِشتِ دِل آبیاری کے دِن آ گئے

بابِ جنت کا نَقشہ ہے بابِ حرم
ہے وہاں پر خُدا کا کرم ہی کرم
جو بھی مانگو گے مِل جائے گا بالیقیں
رَحمتِ ذاتِ باری کے دِن آ گئے

زائرو بابِ رحمت کے کھل جائیں گے
سارے دفتر گُناہوں کے دُھل جائیں گے
یاد رکھنا مُجھے بھی خُدا کے لئے
اَب ہیں بَخشش تُمہاری کے دِن آ گئے

# چوم لیتا ہوں

محمد مصطفیٰ کا نام لے کر جھوم لیتا ہوں
تصور میں سُنہری جالیوں کو چوم لیتا ہوں

محمد مصطفیٰ کی نعت کہنے کا صلہ دیکھو
میں گھر بیٹھے مدینے کی گلی میں گھوم لیتا ہوں

مہک اُٹھتی ہیں جب راہیں چمک اُٹھتی ہیں جب گلیاں
اِدھر سے گزرے ہیں آقا میں کر معلوم لیتا ہوں

محمد کچھ نہیں دیتے تو کہتا ہے ارے ظالم !
میں اُن کو مان کر داتا بدل مقسوم لیتا ہوں

طفیلِ پنجتن اور شیخِ کامل کے تصرّف سے
میں ان آنکھوں سے دل کا حال کر معلوم لیتا ہوں

غمِ شبیر میں جب بھی کبھی نوحہ سناتا ہوں
میں جنت کی فضاؤں کو بھی کر مغموم لیتا ہوں

لُٹا کر گھر کہا شبیر نے کربل کے تیروں سے
بجھا لو پیاس اب آغوش میں معصوم لیتا ہوں

میں خود اشعار لکھتا ہوں ارے صآئم مِری توبہ !
کوئی ارشاد کرتا ہے میں کر منظوم لیتا ہوں

# قطعہ

مجھ سے غزلیں نہ مانگو خدا کے لئے
وقف صآئم ہے اُن کی ثنا کے لئے
شاعری ہے مِری مصطفیٰ کے لئے
مجھ کو نعتوں بھری شاعری کی قسم

# بہاروں کو سلام

کملی والے کے مدینے کی بہاروں کو سلام
سبز گنبد کے نظر پرور نظاروں کو سلام

جانبِ روضہ جھکے ہیں جو سلامی کے لئے
ہم غریبوں کی طرف سے اُن ستاروں کو سلام

اشک برسائے جہاں اُمت کی خاطر آپ نے
یارسول اللہ ! ان خوش بخت غاروں کو سلام

ہر گُل باغِ مدینہ پر ہے جنت بھی نثار
گُل تو گُل ہیں گلشنِ بطحا کے خاروں کو سلام

بکریاں آقا چراتے تھے حلیمہؓ کی جہاں
ان چراگاہوں کو اور ان رہ گزاروں کو سلام

ہوں کروڑوں تیرے صآئم کی طرف سے یاشہا
تیری آلِ پاک کو اور تیرے یاروں کو سلام

# آج معراج دُولہا منانے چلے

رُخ پہ طٰہٰ کا سہرا سجائے ہوئے آج معراج دُولہا منانے چلے
مسکراتے ہوئے جانبِ لامکاں اپنی اُمت کی بگڑی بنانے چلے

چُھپ گئے عیب اُمت گنہگار کے روئے وحدت سے نوری حجاب اُٹھ گئے
پردے پردے میں پردے حبیبِ خدا کچھ گرانے چلے کچھ اُٹھانے چلے

کون جانے کہ معراج کیا راز تھا کس کو معلوم کیسی ملاقات تھی
سچ تو ہے بس یہی کہ بقولِ رضاؔ اُس کے جلوے اُسی کو دکھانے چلے

رہ گئے راستے ہی میں سِدرہ نشیں جا رہے ہیں مگر لامکاں کے مکیں
رشکِ عرشِ مُعلّیٰ بنا کر زمیں لامکاں کے مقدر جگانے چلے

کیسے اُن کو خدا سے جُدا میں کہوں کیسے واعظ تِری بات کو مان لوں
وہ تو وہ ہیں خدا کی قسم آج وہ اپنے بندوں کو حق سے ملانے چلے

کون بتلائے کہ وہ کہاں تک گئے وہ وہاں بھی گئے وہ یہاں بھی رہے
کیسے آئے ہیں صآئم بتائے کوئی آج ہم عقل کو آزمانے چلے

# خُدا کا حسیں انتخاب آ گیا

نور ہی نور ہے کیف ہی کیف ہے باغِ ہستی پہ تازہ شباب آ گیا
زُلفِ واللّیُل کا دائرہ کھینچ کر شب کے پچھلے پہر آفتاب آ گیا

غم کے ماروں کو غم سے رہائی ملی آمنہ کو خدا کی خدائی ملی
گود میں جس کی جلوۂ نُورِ اَزل بے نقاب آ گیا بے حجاب آ گیا

مانگنے کی گھڑی آ گئی مانگ لو اُن کے دستور کی روشنی مانگ لو
آج یومِ مسرّت ہے مظلوم کا آج ظالم کا یومِ حساب آ گیا

جس کی یادیں مناتے رہے انبیاء جس کی نعتیں سُناتے رہے انبیاء
جس کی راہیں سجاتے رہے انبیاء وہ خُدا کا حسیں انتخاب آ گیا

تھی یہی آرزو تھی یہی اِلتجا اپنی محفل میں سرکار آئیں ذرا
یک بیک نور میں ڈھل گئی جو فضا میری آہوں کا شاید جواب آ گیا

مِٹ گئیں ظلمتیں چھٹ گئی تیرگی تن گئیں چادریں کیف وانوار کی
سارے سجدے میں صآئم صنم گِر گئے بُت کدوں میں عجب انقلاب آ گیا

# مدینے کی گلیاں

فروغِ حرم ہیں ، مدینے کی گلیاں
کرم ہی کرم ہیں مدینے کی گلیاں

غریبوں فقیروں کا ہیں یہ ٹھکانہ
گدا کا بھرم ہیں مدینے کی گلیاں

مِرے مصطفیٰ کے مِرے دِلرُبا کے
نشانِ قدم ہیں مدینے کی گلیاں

کوئی چھوڑ کر اُن کو آئے تو کیسے
کہ باغِ اِرم ہیں مدینے کی گلیاں

یہاں سر کے بل گر چلو! یہ بھی کم ہے
بڑی محترم ہیں مدینے کی گلیاں

قدم چُوم کر سرورِ انبیاء کے
ہوئی مُحتشم ہیں مدینے کی گلیاں

میں روتا ہوں صاؔئم کہ یاد آرہی اَب
مُجھے دم بدم ہیں مدینے کی گلیاں

## قطعہ

میری جستجو مدینہ میری زندگی مدینہ
دن رات یہ دُعا ہے دیکھوں کبھی مدینہ
صاؔئم خیالِ عالم دل سے نکل گیا ہے
ہر آرزو ہے میری اب بن گئی مدینہ

# مدینہ چھوڑ آیا ہوں

نہ پُوچھو کیسے رحمت کا خزینہ چھوڑ آیا ہوں
مُجھے رونے دو میں جنت کا زینہ چھوڑ آیا ہوں

مُبارک دے رہے ہو تُم مجھے حج و زیارت کی
مرے غم بھی تو دیکھو میں مدینہ چھوڑ آیا ہوں

نجانے غم کے طوفانوں سے کب تک کھیلنا ہوگا
میں خوشبوں کا مدینے میں سفینہ چھوڑ آیا ہوں

یہاں بھی آنکھ روتی ہے یہاں بھی دل تڑپتا ہے
ولیکن اشکباری کا قرینہ چھوڑ آیا ہوں

جہاں سے چاند تارے روشنی کی بھیک لیتے ہیں
تڑپتے دل سے وہ گُنبد نگینہ چھوڑ آیا ہوں

فِدا جنت ہے جس کے حُسن کی تقدیس پر صَائمؔ
وہ شہرِ نُور وہ بستی حسینہ چھوڑ آیا ہوں

# مصطفیٰ کے لئے

تم ہو جاتے کہاں صدا کے لئے
ہے مدینہ تو ہر گدا کے لئے

یہ ٹھکانہ نہیں ہے غیروں کا
دِل بنایا ہے مصطفیٰ کیلئے

جس میں خوشبو ہو اُن کی زُلفوں کی
میں تڑپتا ہُوں اُس ہوا کیلئے

جانے آئے گا کب طبیب مرا
دَرد بڑھتا رہا دوا کے لئے

بس مدینہ میں آنکھ روتی ہے
ہاتھ اُٹھتے نہیں دعا کیلئے

مر کے پُہنچا ہوں ان کو چوکھٹ تک
اب نہ روکو مجھے خدا کیلئے

مر ہی جاتا مَیں ہجر میں صآئم
جی رہا ہوں ترِی ثنا کے لئے

# قطعہ

اے نورِ ہر دوعالم اے رحمتِ زمانہ
کرلے قبول میرا یہ سلامِ عاجزانہ
میں غریب ہوں تو کیا ہے میرا دل تو باشاہ ہے
مجھے مل گیا ہے آقا تیری نعت کا خزانہ

# تقریبِ رونمائی ہے

نمی ہے آنکھوں میں دِل نے بھی چوٹ کھائی ہے
زہے نصیب مدینے کی یاد آئی ہے

بھنور میں آ کے سفینہ ہے میرا ڈوب چلا
تمہارے نام کی آقا مِرے دہائی ہے

اُنہیں سے مانگوں گا دینگے مجھے وُہی سب کچھ
مِرے حبیب کے قبضے میں سب خدائی ہے

سنبھل سنبھل اَے دِلِ بے قرار ہوش تو کر
درِ حبیب پہ مُشکل تِری رسائی ہے

کرم کرم اے رسُولِ کریم مُجھ پہ کرم
تِرے کرم نے ہی بگڑی سدا بنائی ہے

خیالِ یار میں روتا ہوں دِل تڑپتا ہے
جنوں کے لطف نے حالت یہ اب بنائی ہے

خوشی نہ کیسے مناؤں میں حشر میں صائمؔ
مِرے حبیب کی تقریب رُونمائی ہے

# قطعہ

کہہ اُٹھیں گے نفسی نفسی حشر میں سارے نبی
پر پکاریں گے مِرے غمخوار ربِ اُمتی
بخشی جائے گی میرے محبوب کی اُمت سبھی
جب میرے محبوب نے صائمؔ اشارہ کر دیا

# سہارا ہے زندگی کے لئے

بنی ہے ساری خدائی مِرے نبی کیلئے
نبی کی نعت سہارا ہے زندگی کیلئے

شبِ الم کی ہیں تاریکیاں جوانی پر
تمہاری یاد ہی کافی ہے روشنی کیلئے

کبھی تو خواب میں آجائیں یارسول اللہ
مِری بھی نیند سنور جائے دو گھڑی کیلئے

تمہاری نعت کے نغمے ہیں میرے ہونٹوں پر
مِرا تو جینا ہے سرکار آپ ہی کیلئے

خُدا ہی بخشے گا محشر میں رُو سیاہوں کو
مگر یہ ہوں گی عطائیں تِری خوشی کیلئے

حضور روئے ہیں اُمت کے واسطے جیسے
ہے کون روتا زمانے میں یوں کِسی کیلئے

خُدا ہی جانے کے صاؔئم کا حال کیسا ہو
سنبھال رکھے ہیں سجدے تِری گلی کیلئے

# قطعہ

حضور زندہ ہیں سب کی صدائیں سنتے ہیں
اُنہیں بوقتِ مصیبت پکارتے رہنا
ہے اپنا کام تو صاؔئم نبی کی نعتوں سے
دلوں میں ذوقِ محبت اُبھارتے رہنا

# دامن بچھا کے بیٹھو

رسولِ اکرم کی ہے یہ محفل ادب سے دامن بچھا کے بیٹھو
ہے جن کی محفل وہ آرہے ہیں دِلوں کے رستے سجا کے بیٹھو

یہ مانا دیدارِ مُصطفیٰ کے نہیں ہماری نگاہیں قابل
ہمیں تو سرکار دیکھتے ہیں یہ بات دِل میں بِٹھا کے بیٹھو

یہ ٹھنڈے جھونکے ہوا کے آئے ہیں خاص لمحے دُعا کے آئے
جو سوئے قسمت بھی سوئی اُن کی مقدّر اپنے جگا کے بیٹھو

فضا جو ساری مہک اُٹھی ہے سواری آقا کی آگئی ہے
متاعِ اُلفت کرو نچھاور دِلوں کی دولت لُٹا کے بیٹھو

سجالو سارے سوال لب پر درُود پڑھ کے شہِ عرب پر
یہی حضوری کا ہے تصوّر دِلوں کو طیبہ بنا کے بیٹھو

ہے گرچہ ذرّہ حقیر صاؔئم مگر ہے اُن کا فقیر صاؔئم
ہے اُن کے جلوے کی گر تمنّا تو میری آنکھوں میں آکے بیٹھو

# حضور آ گئے ہیں

ہوا مہکی مہکی فضا لہکی لہکی چمن میں ہمارے حضور آ گئے ہیں
تمہیں ہو یہ ساعت مبارک حلیمہ کہ گھر میں تمہارے حضور آ گئے ہیں

عجب حسن آیا زمین و زماں میں عجب نور ہے جلوہ گر دو جہاں میں
جو اَب تک نہاں تھے دلِ لامکاں میں وہ لے کر نظارے حضور آ گئے ہیں

ہوا حسن محبوب جلوہ نما ہے زمیں سے فلک تک یہی اک صدا ہے
مبارک تجھے آمنہ تیرے گھر میں لئے کیف سارے حضور آ گئے ہیں

ہیں حوروں نے ہر سمت جھرمٹ لگائے ملک پا برہنہ قطاروں میں آئے
سحر آ رہی ہے قمر جا رہا ہے جھکے سب ستارے حضور آ گئے ہیں

غلاموں کے ملجا، کنیزوں کے ماویٰ اسیروں کے حامی، یتیموں کے مولا
غریبوں کے والی فقیروں کے داتا جہاں کے سہارے حضور آ گئے ہیں

بڑی شان والی یہ صائم گھڑی ہے دو عالم میں پھیلی ہوئی روشنی ہے
خُدا کی محبت کا پیغام لے کر خُدا کے پیارے حضور آ گئے ہیں

# حضور سے مانگو

نور خالق کے نور سے مانگو
جو ہے لینا حضور سے مانگو

بھر ہی دیں گے تمہارے دامن کو
پاس جا کر یا دور سے مانگو

ہوش اُڑ جاتے ہیں مدینے میں
پھر بھی حُسنِ شعور سے مانگو

اُن کے روضے کی حاضری مانگو
جب بھی ربِّ غفور سے مانگو

آنسو آنکھوں میں خود چھلک جائیں
ایسے کیف و سرُور سے مانگو

دونوں عالم کی رحمتیں ساری
نورِ یوم النشور سے مانگو

جلوے حق کے مدینہ میں صائمؔ
نورِ افلاک و طور سے مانگو

# قطعہ

نور نورِ عظیم سے مانگو
حسن حسنِ کریم سے مانگو
جا کے طیبہ میں طور کے جلوے
نازِ حضرت کلیم سے مانگو
رحم کرتا ہے سب پہ جو صائمؔ
اُس رؤف و رحیم سے مانگو

# حُسنِ محبوب نے

حُسنِ محبوب نے عالم کو سجا رکھا ہے
رشتہ مخلوق کا خالق سے ملا رکھا ہے

چاند تارے ہیں جبھی نور نظر کو دیتے
اُن کی نعلین کا سُرمہ جو لگا رکھا ہے

پھُول میں ، چاند میں ، تاروں میں تبسّم اُن کا
اُن کے جلووں کے سِوا دُنیا میں کیا رکھا ہے

نعت کہتا ہوں تو آتی ہے فضا میں مستی
جام طیبہ کا خیالوں کو پلا رکھا ہے

صَدقے طیبہ کے عذاب آتا نہیں ہے ہم پر
شہرِ محبوب نے دُنیا کو بچا رکھا ہے

جب بھی تو چاہے صدا دینے سوالی آجا
میرے محبوب نے دروازہ کھلا رکھا ہے

جِن کے ٹکڑوں پہ جہاں پلتا ہے سارا صآئم
اُن کی سرکار میں دامن کو بچھا رکھا ہے

# یَا مُحمد محمد میں کہتا رہا

دل میں عشقِ نبی کی ہو ایسی لگن
رُوح تڑپتی رہے دِل مچلتا رہے
زندگی کا مزہ ہے کہ ہر سانس سے
یا محمد محمد نکلتا رہے

یا محمد محمد میں کہتا رہا نُور کے موتیوں کی لڑی بن گئی
آیتوں سے مِلاتا رہا آیتیں پِھر جو دیکھا تو نعت نبی بن گئی

جو بھی آنسو بہے میرے محبوب کے سب کے سب اَبرِ رحمت کے چھینٹے بنے
ہوگئی رات جب زُلف لہرا گئی جب تبسم کیا چاندنی بن گئی

کِسقدر احمقانہ عقیدہ ہے یہ مَر کے مِٹی میں ہیں مصطفیٰ مِل گئے
مُصطفیٰ کی قسم اُن کے چھو کے قدم موت بھی احمقو زندگی بن گئی

کِس قدر بے خبر یہ ہوئے دِین سے اَپنے جیسا ہیں اُن کو بشر کہہ رہے
جن کی گردِ سفر بن گئی کہکشاں جن کی خاکِ قدم روشنی بن گئی

یہ تو مانہ کہ جنت ہے باغِ حسیں خوبصورت ہے سَب خُلد کی سَرزمیں
حُسنِ جنت کو پر جب سمیٹا گیا سَرورِ اَنبیاء کی گلی بن گئی

جب چھڑا تذکرہ اُن کے رُخسار کا وَالضُّحیٰ کہہ دِیا وَالْقَمَر پڑھ لیا
سُورتوں کی تلاوت بھی ہوتی رہی نعت بھی ہوگئی بات بھی بَن گئی

کیوں اُلجھتا نبی کے غلاموں سے ہے روکتا کیوں درُودوں سلاموں سے ہے
کیا وہ کم تھا جو تیرے بڑوں نے کہا؟ کیا مصیبت تجھے یہ نئی بن گئی

سَب سے صآئم زمانے میں مَعذور تھا سَب سے بیکس تھا بے بس تھا مجبور تھا
اُن کو رحم آگیا میرے حالات پر میری عظمت مِری بے بسی بن گئی

# محمد کا حوالہ چاہیے

والضحیٰ رُخ کا اندھیروں میں اُجالا چاہیے
بحرِ غم میں ڈُوبتوں کو کملی والا چاہیے

رحمتِ حق خود بڑھے گی بخشوانے کے لئے
حشر کے دن بس محمد کا حوالہ چاہیے

جو مجھے اِک پل میں لے جائے درِ محبوب تک
وہ فُغاں وہ درد و غم وہ آہ و نالہ چاہیے

میں نے کب مانگے ہیں کھانے خلد کے جنت کے پھل
بس مجھے تو اُن کے ہاتھوں کا نوالہ چاہیے

کرسکو گے کس طرح اُن سے صحابہ کو جُدا
گرد مدنی چاند کے تاروں کا ہالہ چاہیے

حجرِ اسود خوب ہے حوروں کے خالوں کے لئے
پر حبش والے کا اُن کو رنگ کالا چاہیے

باندھ کر اقصیٰ میں صف نبیوں سے آدم نے کہا
اس اِمامت کو نبی اعلیٰ سے اعلیٰ چاہیے

صورتِ محبوب کو حق نے بنا کر یہ کہا
ایسی صورت پر تو رحمت کا دوشالہ چاہیے

جو یزیدوں سے بچا لے حرمتِ اسلام کو
پھر حسین ابنِ علی جیسا جیالا چاہیے

کون کر سکتا ہے نعتِ مُصطفیٰ کا حق ادا
پھر بھی کُچھ انداز تو صآئم نِرالا چاہیے

# نعت سنانے والو

میرے محبوب کا میلاد منانے والو
خوش ہوا تم پہ خُدا بزم سجانے والو

تُم کو پیغام مدینے سے ہے آنے والا
ہو گیا تُم پہ کرم نعت سُنانے والو

اُن کی زُلفوں کی قسم! لو گے مُرادیں ساری
اُن کی سَرکار میں دامن کو بِچھانے والو

اَپنے ہونٹوں پہ درُودوں کے ترانے رکھنا
شاہِ کونین کے دربار میں آنے والو

یارسول اللہ کے نعروں کو سجالو لب پر
گھر میں سرکارِ دوعالم کو بلانے والو

حق نے تطہیر کا خَلُعَت ہے سجایا تم کو
اے مِرے پاک محمد کے گھرانے والو

لُوٹ لو آپ کی رحمت کے خزانے صآئم
صدقہ محبوب کی آمد کا لُٹانے والو

# میلاد منانے والے

سج گئے یار کی محفل کو سجانے والے
میرے محبوب کا میلاد منانے والے

اَپنے ہر اَشک سے پَلکوں پہ چراغاں کرلو
میرے محبوب ہیں اِس بزم میں آنے والے

تُجھ کو صد لاکھ مُبارک ہو حلیمہ دائی
آگئے گھر میں ترے عرش پہ جانے والے

آمنہ پاک ترا چاند مُبارک تُجھ کو
ہوں ترے چاند پہ قُربان زمانے والے

دُور اَب سب کے مُقدّر کا اندھیرا ہو گا
آگئے چاند کو قدموں میں بُلانے والے

کِس قدر قول یہ سچّا ہے رضاؔ کا صائمؔ
مِٹ گئے آپ کے اَذکار مِٹانے والے

# سجاتے ہی رہیں گے

ہم بزم سَدا اُن کی سجاتے ہی رہیں گے
سرکار کا میلاد مناتے ہی رہیں گے

ہیں دونوں جہانوں میں سہارا جو ہمارا
گیت اُن کی عنایات کے گاتے ہی رہیں گے

حق والے سَدا سیّدِ شبیرؓ کے غم میں
رو رو کے زمانے کو رُلاتے ہی رہیں گے

اَیسے ہی دُرودوں کی سَلاموں کی فضا میں
عُشاق اُنہیں گھر میں بُلاتے ہی رہیں گے

جو نعتِ نبی سُن کے تڑپ جاتے ہیں صآئم
اِنعام وہ سرکار سے پاتے ہی رہیں گے

